حکومت اپنے ہاتھ میں لیکر "عالی" کا لقب اختیار کیا۔ سبتہ کی حکومت، سکوت اور رزق اللہ داپنے باپ کے غلاموں، کو دی بعد ازاں اپنے چچا ادریس کے لڑکوں محمد اور حسن کو بخیال آئندہ خطرات کے قتل کر ڈالا، اس سے سوڈانیوں میں شورش پیدا ہوئی اور ان لوگوں نے متفق ہو کر ان دونوں مقتولوں کے بھائی محمد ثانی کی حکومت کا اعلان کر دیا اگرچہ پہلے عوام الناس ادریس کا ساتھ دیئے ہوئے تھے مگر پھر ان لوگوں نے اسکو محمد کے حوالہ کر دیا۔ محمد نے مالقہ میں ۴۳۸ھ میں بیعت لی تھی اور "مہدی" کا لقب اختیار کیا تھا اور اپنے بھائی کو اپنا ولیعہد مقرر کیا تھا اسے "سانی" کے خطاب سے اپنے کو مخاطب کیا تھوڑے دنوں بعد مہدی کو بعض وجوہات سے سانی سے کشیدگی پیدا ہوئی چنانچہ اسکو سرحد کی طرف جلاء وطن کر دیا سانی نے غمارہ میں جا کے قیام کیا۔ اور عالی قمارش چلا گیا اہل قمارش نے شہر میں داخل ہونے سے روکا عالی نے جا کے مالقہ پر محاصرہ ڈال دیا اتنے میں بادیس نے غرناطہ سے مہدی پر بوجہ اسکے کہ مہدی نے اپنے بھائی کے ساتھ بے عنوانی کی تھی چڑھائی کر دی، مگر مہدی کے حسن تدبیر سے بادیس نے مہدی کی بیعت کر کے غرناطہ کی جانب مراجعت کی اور مہدی اپنے مقبوضہ مالقہ میں ٹھہرا رہا، آہستہ آہستہ غرناطہ، جیان اور اسکے مضافات والے مہدی کے مطیع اور فرمانبردار ہو گئے، تا آنکہ مہدی نے ۴۴۹ھ میں وفات پائی، ادریس مخلوع بن یحییٰ بن معتلی کی قمارش اور مالقہ میں بیعت لی گئی، اسنے اپنے غلاموں کو اس درجہ آزاد اور مطلق العنان کر دیا کہ ایک گروہ کثیر اہل قمارش اور مالقہ کا ان غلاموں سے تنگ آکر بھاگ گیا۔ ۴۵۰ھ میں اس نے بھی سفر آخرت اختیار کیا تب محمد اصغر بن ادریس متاید تخت نشین ہوا اسے بھی حسب دستور حکمرانان قدیم اپنے کو ایک جدید خطاب سے مخاطب کیا مالقہ، مریہ اور رندہ میں اسکے نام کا خطبہ پڑھا گیا پھر بادیس دوبارہ مالقہ کی طرف آیا اور ۴۵۱ھ میں اسپر قبضہ حاصل کر لیا۔ محمد اصغر حکومت و ریاست سے بیدخل ہو کر مریہ چلا گیا۔ اہل ملیلہ نے اس واقعہ سے مطلع ہو کر بلا بھیجا چنانچہ محمد اصغر بحال پریشان ان لوگوں کے پاس گیا ان لوگوں نے اسکی امارت و حکومت کی ۴۵۹ھ میں بیعت

کرلی: بنو ورقدی، قلوع جارہ اور اسکے قرب وجوار والوں نے اسکی حکومت کے اقتدار کو تسلیم کرلیا سنہ ...[1] میں مر گیا۔

باقی۔ امحمد بن قاسم جو مالقہ میں قید تھا سنہ ۴۱۲ھ میں جیل سے بھاگ کر جزیرہ خضراء پہنچا اور قبضہ حاصل کرکے معتصم کا خطاب اختیار کیا، سنہ ۴۴۲ھ میں اس نے وفات پائی پھر اسکا بیٹا قاسم ملقب بہ واثق حکمراں ہوا، سنہ ۴۵۰ھ میں یہ بھی بگڑ اسے ملک آخرت ہوا۔ اسوقت سے جزیرہ خضراء کی حکومت معتضد بن عباد کے قبضہ میں چلی گئی۔ سکوت برغواطی قاسم واثق کا حاجب یعنی کہتے ہیں یہ حجبی کا خادم انہیں لوگوں کی طرف سے سبتہ کا گورنر تھا پس جب معتضد بن عباد جزیرہ پر مستولی ہوا تو ادہر معتضد نے سکوت کو اطاعت و فرمانبرداری کا پیام دیا اُدہر سکوت جزیرہ خضراء کی حکومت اور قبضہ کا دعوی دار ہوا، دونوں میں کشیدگی بڑھی مدتوں لڑائی اور فساد کا سلسلہ قائم رہا یہانتک کہ مرابطین کا دور حکومت آگیا اور ان لوگوں نے سبتہ اور نیز اندلس پر قبضہ حاصل کرلیا جیساکہ آئندہ تم پڑھوگے والبقاء للہ وحدہ سبحانہ تعالیٰ۔

ھذا الجزء العاشر من ترجمة تاریخ الامام ابن خلدون ویلیہ الجزء الحادی عشر انشاء اللہ تعالیٰ اولہ انصار ملوک الطوائف

[1] اصل کتاب میں صرف سنہ لکھا ہے اور جگہ خالی ہے۔ من مترجم

با این ہمہ معمری و بمشقی ہفدہ سالہ ذرہ بیمقدار القلم ہیچ رقم کمترین محمد اسمعیل علوی

۱۲۸۵ھ (التمغا شاہی گورنمنٹ معافیدار) تحریر نمود. ابن غفران مآب عالیجناب حضرت

قبلہ حاجی حافظ مولانا عالم فاضل مولوی شیخ محمد ہادی علی صاحب خوشنویس ہفت قلم

البنارسی (مستفید التمغا معافی شاہی ۲۷- نومبر ۱۸۹۳ء مقیمی لکھنؤ محلہ توپ دارہ

کب ! مسلمانوں کا فاتحانہ قدم ہندوستان میں آیا ؟

کیسے ! محمود غزنوی وغیرہ نے ہندوستان پر جہاد کیا ؟

کس نے ! ہندوستان کی بڑی بڑی سورما راجاؤں کو شکست دی ؟

کیوں ! مسلمانوں نے ہندوستان پر چڑھائی کی ؟

یہ اور اسی قسم کے سیکڑوں دیگر سوالات کے جواب معلوم کرنا ہو تو تاریخ علامہ ابن خلدون مترجمہ علامہ حکیم احمد حسین صاحب الہ آبادی کی بارہویں جلد اور تیرہویں جلد کا مطالعہ کیجئے۔ ان دونوں جلدوں میں علاوہ اُن واقعات کے جو پچھلی جلدوں کے سلسلہ میں بیان کئے گئے ہیں امیر سبکتگین، سلطان محمود غزنوی اور سلطان شہاب الدین غوری کے حالات اور انساب نہایت تشریح اور تحقیق سے درج کئے گئے ہیں۔ ہندو راجاؤں کی جتھہ بندی، راجہ جیپال کا افغانستان پر حملہ، امیر سبکتگین کا مقابلہ اسلامی فوج کی حیرت انگیز شجاعت، دہلی، قنوج، کالنجر اور اجمیر کے راجاؤں کا متفق ہو کر دوبارہ جنگ کی ابتدا، امیر سبکتگین کی مردانہ کوششیں، راجہ جیپال کی محمود غزنوی سے شکست، بھٹنیر، ملتان، گوالیار، کالنجر، بھیم نگر (نگرکوٹ) تھانیسر، کشمیر، قنوج، متھرا، مہابن، نہروالا (پٹن گجرات) میرٹھ اور سومنات جیسے خونریز معرکوں کے تفصیلی واقعات، بڑے بڑے سورما راجاؤں کی شکست اور بلاد ہندوستان کے فتح کی تاریخ صحیح صحیح حالات لکھے گئے ہیں۔ ہمتیں پست ہو رہی ہوں، قومی صفتیں فنا ہو گئی ہوں، زمانہ سے مرعوب ہو رہے ہو تو ضرور بالضرور ترجمہ تاریخ کی بارہویں اور تیرہویں جلدوں کا مطالعہ کیجئے۔ اسمیں ایسے ایسے حالات درج ہیں جنکو پڑھکر آپ اپنے اسلاف کی جوانمردی، ہمت، استقلال، دلیری، ایثار نفس اور شجاعت سے واقف ہو جائیں گے۔ محمود جیسے جلیل القدر فاتح پر جسکا سکہ تمام دنیا مانتی ہے مخالفوں نے جو اعتراضات کئے ہیں اونکا دنداں شکن جواب، شاہنامہ فردوسی کی تصنیف کا کچا چٹھا، اور اسکے علاوہ صدہا وہ تاریک واقعات جو ہمارے دلوں میں تازہ روح پھونکتے ہیں نہایت سلیس اردو زبان میں تحریر کئے گئے ہیں۔

سلطان شہاب الدین کے دلیرانہ حملے راجہ پتھورا والی دہلی، کھانڈے راے والی اجمیر اور جے چند والی بنارس

وغیرہ ڈیڑھ سو راجایان ہند کا مقابلہ تین ہزار کالی کالی پہاڑیوں (ہاتھیوں) کا دل بادل قلعہ اچہ (سندھ) کی مورچہ بندی، بھٹنڈہ کی خونریز لڑائی دریاے سرستی کے کنارہ پر لڑائی کا خوفناک منظر، فتوحات نہروالہ، اجمیر، دہلی، میرٹھ، علیگڈہ، قنوج اور بنارس کے واقعات پڑھنے پڑھانے، سُننے سنانے اور یاد رکھنے کے قابل ہیں۔

علاوہ ان واقعات کے۔ بنو مزید حکمرانان عراق، بنوطولون حکمرانان مصر، بنو مروان و بنو حمدان حکمران دیار بکر، بنو صفار ملوک سجستان و خراسان، بنو سامان تاجداران ماوراء النہر (جسکا ہیرو امیر نوح سامانی ہے) دولت ترکیہ خانیہ، بنو بویہ دیلمی ملوک عراقین و فارس، بنو شاہین ملوک بطیحہ، مسافر دیلمی حکمران آذربایجان اور بنو حسنویہ کردی حکمرانان و بنو رود امغان کے حالات زندگی، طریقہ حکومت اور انکی سیاسات کے اچھوتے واقعات، آپس کی لڑائی جھگڑے جسکو اسوقت تک نہ فارسی داں یاروں اردو خواں کے کانوں نے سنا ہے اور نہ آنکھوں نے دیکھا ہے بحد تفصیل، نہایت تحقیق سے درج کئے گئے ہیں مسلمانوں کی ترقی اور تنزلی کی کہانیاں نہیں ہیں بلکہ سبق آموز، عبرت انگیز داستانیں ہیں۔ لکھائی عمدہ، چھپائی نفیس، کاغذ سفید چکنا، نیا اڈیشن، نئے مضامین اور نئی کتاب ہے۔

بارہویں جلد کی قیمت سے ۱۲، تیرہویں جلد کی قیمت سے ۱۲

مصارف ڈاک ذمہ خریدار

## حیات سلطان نور الدین محمود زنگی

فاتح جزیرہ و مصر و شام۔ سلطان صلاح الدین فاتح بیت المقدس کا مربی اور چھٹی صدی ہجری کا نامور و فاتح ہے جسنے ملک شام، و مصر سے عیسائیوں کو شکست فاش دے کے نکال باہر کیا تھا اور فتح المقدس کی بنا ڈالی تھی۔ کیا امکان کہ ایک صفحہ پڑھئے اور کتاب بغیر ختم کئے ہوئے ہاتھ سے رکھئے۔ قیمت ایک روپیہ

المشتہر
منیجر دفتر الاسلام الہ آباد

بحولہٖ تعالےٰ

# ترجمہ تاریخ علامہ ابن خلدون رحمۃ اللہ علیہ

## کتاب ثانی - جلد دہم

جسمیں

حاکم بامر اللہ کی خلافت سے بنوامیہ و بنی حمود کی دوبارہ حکومت قائم ہونے تک کے واقعات، شام پر ترکوں کا قبضہ، بیت المقدس پر عیسائیوں کا قبضہ، عیسائیوں اور مصریوں کا مقابلہ، بربر کی بغاوت، مستعین کی بیعت، حصار قرطبہ وغیرہ اور وجہ تسمیہ اندلس، قرطبہ کی بعض عمارات و جامع مسجد کی مفصل کیفیت کا پورا پورا خاکہ کھینچ کر دکھلایا گیا ہے

مترجمہ

عالیجناب علامہ حکیم احمد حسین صاحب ممبر بورڈ آف انڈین میڈین یو۔پی

مؤلف

سوانح عمری سلطان صلاح الدین یوسف فاتح بیت المقدس و حیات سلطان نور الدین محمود زنگی

سنہ ۱۳۴۶ھ
۱۹۲۷ء

باہتمام منشی حامد حسین صاحب یونانی دواخانہ پریس الہ آباد میں چھپکر شائع ہوا

طبع سوم

۱۰۰۰ جلد

قیمت فی جلد